حضوری و فنائے سالک ہے۔ فقہ و عقائد و تصوف باہم لازم و ملزوم ہیں کہ کوئی ان میں سے بغیر دوسرے کے تمام نہیں ہوتا کیونکہ تصوف بغیر فقہ کے درست نہیں اسلئے کہ احکام الہی بغیر فقہ کے معلوم نہیں ہوتے ہیں اور فقہ بدون تصوف کے تمام نہیں ہوتا کیونکہ عمل بغیر حضور اور توجہ الی اللہ کے تمام نہیں ہوتا ہے اور یہ دونوں بدون ایمان کے ہرگز صحیح نہیں ہو سکتے مثل روح و جسم کے کہ ان میں سے بدون ایک دوسرے کے وجود نہیں پکڑتا۔ وَمِنْ هٰهُنَا قِيلَ اَلشَّرِيعَةُ كَالسَّفِيْنَةِ وَالطَّرِيقَةُ كَالْبَحْرِ وَالْحَقِيقَةُ كَالصَّدَفِ وَالْمَعْرِفَةُ كَالدُّرِّ فَمَنْ اَرَادَ الدُّرَّ رَكِبَ فِي السَّفِينَةِ ثُمَّ شَرَعَ فِي الْبَحْرِ ثُمَّ وَصَلَ اِلَى الدُّرِّ وَمَنْ تَرَكَ هٰذَا التَّرْتِيبَ لَمْ يَصِلْ اِلَى الدُّرِّ وَاَيْضًا وَرَدَ فِي الْحَدِيثِ اَلشَّرِيعَةُ اَقْوَالِي وَالطَّرِيقَةُ اَفْعَالِي وَالْحَقِيقَةُ اَحْوَالِي وَالْمَعْرِفَةُ رَاْسُ مَالِي پس شریعت پوست بیرونی کے اور طریقت مانند پوست اندرونی کے اور حقیقت مغز اور معرفت روغن مغز کا مغز ہے حاصل یہ کہ افعال شرعیہ بعد تصفیہ اور تزکیہ تام قلب کے رنگ حقیقت و معرفت کا لیتے ہیں۔ دین کا تیسرا رکن۔ توحید یعنی ذات بحت کو مع جمع اور فرق کے ایک جاننا اور اس میں اپنے کو گم کرنا۔ اور

یگانہ ہونا اور یگانہ رہنے کو کہتے ہین یہ توحید دو قسم پر ہے (۱) وجودی
(۲) شہودی۔ پہر شہودی بہی دو قسم پر ہے۔ (۱) شہودی (۲) معنوی توحید
شہودی صوری کہ جس کو توحید قولی اور توحید ایمانی بہی کہتے ہین۔ اسپر
اعتقاد حضرات متکلمین اور علمائے ظاہر اور عوام مومنین کا ہے سلف سے
خلف تک۔ یہ فقط قالب اور صورت توحید کی ہے یہ حضرات کہتے ہین کہ
تمام مصنوعات اس ایک صانع سے مخلوق ہین۔ اگر ان سے پوچھا جائے کہ
وہ مصنوعات کس چیز سے پیدا کئے گئے ہین آیا وجود حق تعالیٰ سے یا
غیر وجود حق تعالیٰ سے تو کہتے ہین کہ وجود حق تعالیٰ سے نہین بلکہ تمام مصنوعات
خارج وجود حق تعالیٰ سے ہین پہر اگر ان سے پوچھا جائے کہ خارج وجود
حق تعالیٰ کا کیا شئے ہے۔ اگر خارج از وجود حق تعالیٰ کوئی شئے ہے اور وہ
شئے وجود حق تعالیٰ سے غیر ہے تو ضد وجود کی ہوگئی۔ اور وجود حق تعالیٰ کا ضد
سے مبرا ہے۔ پس خارج وجود کیا چیز ہے اور تعریف اسکی کیا ہے اور تعریف
خارجی کی کیا ہے۔ تو جواب دیتے ہین کہ اس مین بحث کرنا خلاف حکم شارع
ہے اور بعض انکے اس اعتقاد کے ساتہ ان آیات کو کہ وحدت الوجود پر
دلالت کرتے ہین بلا تاویل و بہ اعتقاد حقیت کے علم اس کا حق تعالیٰ پر

سپرد کرتے ہین بعضے اِس قسم کے آیتونکو اسطرح تاویل کرتے ہین کہ جس سے
تنزیہ حق تعالی کی لوازم جسمانیات اورعوارض وحوادثات سے حاصل ہووے
پس یہ توحید اور اعتقاد اور جواب اور تاویل اُنکی کہ اہل شہود ہین بلا دقت
حسب حال اور فہم عوام مومنین کے۔ اگرچہ درست ہین اِسلئے کہ شرک جلی سے
پاک اور دقایق عقلیہ سے جو مشوب باتوہم ہین خالی اور زوال و تزلزل سے دور تر
اور ساتھ سلامت وثبات کے نزدیک تر ہے اوس توحید فلاسفہ وغیرہ سے کہ
ساتھ قید ہوا کے مربوط اور ساتھ عقل تاریک کے مخلوط ہے اور یہ فریق
شہودیہ بطفیل اس اعتقاد کے فایزین بالجنۃ والحور والقصور والناجین
من النار ہونگے لیکن حضرات محققین صوفیہ وجودیہ علیہم الرضوان کے
نزدیک یہ اعتقاد شرک خفی سے خالی نہین اِسلئے کہ یگانگی حق مین شک پڑا
اور دو وجود ثابت ہوئے اور ضد حق تعالی کا موجود ہوا۔ اول ضد حق سے
انکار کرکے ساتھ یگانگی حق کے ایمان لاکر پھر ضد حق کا قایل ہونا خالی
از نقصان نہین ہے۔

دوسری توحید شہودی معنوی کے قایلین اور معتقدین اِسکے باوجود
مشارکت انکے ساتھ اعتقاد توحید شہودی صوری کے کہتے ہین کہ تمامی مخلوقات

مظاہر خالق کے ہین لیکن ذات مخلوقات کی ذات خالق سے جدا ہے وغیرہ
اسکی تفصیل دوسرے کتابون سے ملسکتی ہے۔ مثلاً عوارف المعارف
احیاء العلوم۔ کیمیائے سعادت مقدمہ فصوص الحکم ہندی وغیرہ اور توحید وجودی
وشہودی کے توفیق مین واضح ہو کہ اکثر صوفیہ محققین رضوان اللہ تعالیٰ
علیہم اجمعین۔ سلف سے خلف تک مسئلہ وحدت الوجود مین متفق ہین۔ اور
یہ مسئلہ مطابق واقعہ ونفس الامر کے ہے۔ اسلئے کہ دلائل عقلیہ اور نقلیہ قطعیہ
اوسپر قایم ہین حضرت شیخ ابو المکارم رکن الدین علاؤ الدولہ سمنانی قدس سرہ
برخلاف جمہور محققین صوفیہ رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کے قائل بوحدت
الشہود کے ہین بعد حضرت کے تلمیذون سے معلوم ہوتا ہے کہ اخیر وقت
پہر تایب بہی ہوے ہین۔ کما نقلہ الشیخ محب اللہ الہ آبادی قدس سرہ بعد اوسکے
اگرچہ میلان حضرت شیخ احمد سرہندی مجدد الف ثانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا بنظر
ظاہر مکتوبات کیطرف مسئلہ وحدت الشہود کے پایا جاتا ہے لیکن بنظر عمیق کے
رجحان حضرت مجدد کا مسئلہ وحدت الوجود کا معلوم ہوتا ہے چنانچہ مکتوب اول
جلد ثانی مین فرماتے ہین کہ (عالم موجود خارجی است بوجود ظلی) اور چوالیسوین
مکتوب مین جلد مذکور کے لکہتے ہین کہ (عالم موجودیست موہوم متقن) اسی واسطے

حضرت شیخ ولی اللہ صاحب دہلوی قدس سرہٗ نے کہ اجل خلفا سے حضرت مجدد کے ہین مکتوب مدنی مین مطابق کلام حضرت مجدد کے ساتھہ کلام صاحب فصوص حضرت شیخ اکبر رضی اللہ عنہ کے کیا ہے دکما فی الکتاب مقدمہ ہندی فصوص الحکم بہرحال حقیقت اور نفس الامر مین وجود واجب تعالی کا مطلق اور موجود فی الخارج ہے موجودات اور متعینات عالم کہ مظاہر حق ہین اعتبارات واقعیہ نفس الامریہ مترتب الاحکام اوس ایک وجود مطلق سے ہین جیسا کہ وجود کرہ سے خطوط اور دوائر مختلفہ واقعیہ نفس الامریہ مترتب الاحکام اعتبار اور انتزاع کرتے ہین پس سوائے اوس ایک وجود مطلق حقیقی واجبی خارجی کے کہ مرتبہ وراء اور وراء الوراء کے ہے جملہ واقعیات عالم خیال اور وہم اور ظلال اور عکوس فی المرایا ہین یعنی بیچ مرایائے اعدام ثابتہ کے کسی محقق نے بطور شعر خلوص کے کیا خوب کہا ہے شعر کُلُّ مَا فِی الْکَوْنِ وَهْمٌ اَوْ خَیَالٌ اَوْ عَکُوْسٌ فِی الْمَرَایَا اَوْ ظِلَالٌ پس اس صورت مین درمیان اہل وجود اور اہل شہود کے فقط نزاع لفظی اور فرق تعبیری ہے اسلئے مراد اعدام سے نزدیک شہودیہ کے اعیان ثابتہ عالم ہین کہ قبل وجود خارجی کے مرتبہ ذات مقدسہ اور وجود مطلق مین ثابت ہین مثل ثبوت شجر اور اغصان وغیرہ کے

کسکی ہین ورنہ موجود ہونا عدم محض کا بالاتفاق سب کے نزدیک محال ہے
اسلئے کہ عدم حقیقی ضد وجود باریتعالی کا ہے جیسے کہ شریک باریتعالی
یعنی نقیض جنس وجود کا موجود ہو کر مخالف وجود کا ہونا محال ہے۔ اور
عدم حقیقی کوئی شئے نہین کہ موجود ہوئے اسیواسطے اس عدم کو عدم
ملفوظی کہتے ہین یعنی بجز عین۔ دال۔ میم کے اور کوئی چیز نہین ہے کہ
مصداق اوسکا ہوئے اور اگر اس عدم کو موجود ذاتی کہین گے انقلاب حقیقت کا
لازم آئیگا جیسا کہ سابق مذکور ہوا۔ اور یہ محال ہے لیکن عدم اضافی
کہ جسکو عدم ثابت بھی کہتے ہین فی الحقیقت یہ عدم عدم نہین ہے تمامی ممکنات
کو عدم اضافی کہتے ہین ممکنات اپنی ذات سے وجود نہین رکھتے ہین
بلکہ وجود مطلق سے وجود پائے ہین یعنی اضافت وجود مطلق کی ممکنات کو
پہونچی اسی واسطے وجود ممکنات کو وجود اضافی کہتے ہین۔ واضح ہو کہ
یہ اختلافات جو درمیان اہل وجود اور اہل شہود علمائے ظواہر کے
اہل سنت وجماعت ہین سے مذکور ہوئے مثل اختلافات ائمہ اربعہ
سنت وجماعت کے ہین نہ کہ مثل اختلافات درمیان سنت وجماعت
حقانیہ اور درمیان دیگر فرقہ باطلہ کے ہین (کما فی الکتاب مقدمہ مہدی

فصوص) اور اِس توحید کے چار فرض ہین جیسا کہ کلمہ کے اندرون فرض
چار ہین اوّل توحید الوہیہ اِس توحید کی روسے کلمہ طیبہ کی معنی لا مستحق
للالوہیت الا اللہ دوسرا توحید افعال۔ اِس توحید کی روسے کلمہ طیبہ کے معنی لا الہ
الا اللہ ای لا فاعل الا اللہ اِس توحید کو ہمہ از دست بہی کہتے ہین تیسرا
توحید صفات اِس توحید کے روسے کلمہ طیبہ کے معنی۔ لا حی ولا
عالم ولا مرید ولا قادر ولا سمیع ولا بصیر ولا متکلم الا اللہ۔ اسکو ہمہ با اوست
بہی کہتے ہین یعنی بعد محویت توحید افعالی کے سالک کو توحید صفاتی پیش
آتی ہے یعنی تمامی صفات سے ہی معرفت ذات کی حاصل ہوتی ہے۔
چوتھا توحید ذات اِس توحید کی روسے کلمہ طیبہ کے معنی لا موجود
الا اللہ۔ اسکو ہمہ اوست بھی کہتے ہین۔

دین کا چوتھا رکن معرفت قَالَ اللّٰہُ تَعَالیٰ وَمَا خَلَقْتُ الْجِنَّ
وَالْاِنْسَ اِلَّا لِیَعْبُدُوْنِ اَیْ لِیَعْرِفُوْنِ معرفت یعنی ذات کو ذات
اور صفات کو صفات پہر ذات کو ساتہہ صفات کے اور صفات کو ساتہہ
ذات کے پہچاننے کو اصطلاح مین معرفت کہتے ہین یہ معرفت تین قسم پر
ہے ۱ معرفت عقلی ۲ معرفت علمی ۳ معرفت کشفی۔ معرفت عقلی وہ ہے

کہ صرف عقل سے بغیر دلایل عقلیہ کے حق تعالی کو پہچانے جیسے کہ معرفت فلاسفہ
وغیرہ ہے یہہ معرفت ناقص ہے کیونکہ عقل مشوب با توہم ناقص ہے اور
حادث ہوتی ہے حق تعالی قدیم اور کامل ہے. ناقص حادث قدیم کامل کو
نہیں پہچان سکتا ہے اسی واسطے انکی معرفت ناقص ہے اور دلایل انکے
مشوش اور باہم متناقص ہیں حتی کہ بعض اُن میں سے خالق کے بھی قایل نہیں
نَعُوذُ بِاللّٰہِ مِنْہَا. اور معرفت علمی وہ ہے کہ حق تعالی کو ساتھ دلایل
عقلی اور نقلی کے پہچانیں واضح ہو کہ اخبار انبیا علیہم السّلام مطابق اقتضای عقل
کے ہیں اور وجود دلایل کہ عقلیہ اور مطابق اخبار انبیا علیہم السّلام کے ہیں
وہ دلایل عقل سلیم کے ہیں اور قابل اعتبار. پس یہ معرفت عقلی سے بہتر ہے
کیونکہ یہ معرفت راہ حق کو بتاتی ہے اگرچہ یہ بھی ناقص ہے اس لیے اس سے
بھی واصل بالذات نہیں ہوسکتا ہے.
اور معرفت کشفی وہ ہے کہ سالک اپنے نفس کے ساتھ مجاہدہ کرے
اور سلوک تمام کرے اور واصل ہووے اور حق تعالی کو اسے پہچانے
یہ معرفت سب سے افضل ہے. اور یہ عنایت حق پر موقوف ہے. پھر
بعض صوفیاء کرام کے نزدیک معرفت تین قسم پر ہے معرفت افعالی

معرفت صفاتی۔ معرفت ذاتی۔ معرفت افعالی وہ ہے کہ از روے افعال کے حق تعالی کو اس طرح پہنچانے کہ ہر فعل مخلوق کا حق تعالی کے ارادہ سے ہے اور بدون ارادہ حق تعالی کے صدور فعل کا کسی مخلوق سے محال ہے جو کچھہ کہ افعال ہمین سے ظہور مین آتا ہے حق تعالی ہی سے ہے اور معرفت صفاتی وہ ہے کہ از روے صفات کے ذات کو پہنچانے یعنی ہر صفت کو ظہور ذات کا جانے۔ مثلاً کسی نے کلام کیا اور سالک نے سماعت کیا تو خیال کرے کہ ذات حق تعالی کے ساتہہ صفت کلیم و سمیع دونون مین ظاہر ہے اور اگر دل مین وہم وخیال اور خطرہ گذرے تو سالک اسکو باطن حق تصور کرے اور سالک اپنے تئین ظاہر حق خیال کرے۔ اور اگر کسی نے کسی کو کوئی چیز دی تو جانے کہ حق تعالی ساتہہ صفت معطی اور قابض کے ظاہر ہے اور اگر کسی نے کسی سے کوئی بات منع کی تو جانے کہ حق تعالی ساتہہ صفت مانع اور ممنوع کے ظاہر ہے وعلی ہذا القیاس جمیع الصفات۔

تیسری معرفت ذاتی وہ ہے کہ ہر شئے مین ذات حق کو دیکھے اور جانے کہ سوائے ذات حق کے ظہور اور کسی کا ممکن نہین ہے۔ کیونکہ سوائے

ذات حق کے دوسرے کا ظہور محال ہے اور معرفت کو معلوم کرنے کے لئے پہلے
اپنے کو آپ پہچاننا چاہیے بقول مَنْ عَرَفَ نَفْسَهٗ فَقَدْ عَرَفَ رَبَّهٗ
اور انسان آیا کہاں سے جائیگا کہاں سو فقرا کرام رحمۃ اللہ علیہم اسکو چھ حرفوں میں اشارۃ
بتلایا ہے کہ س - ن - ن - ہ - م - ت - شین سے مراد ہے نون سے
نور - دوسرے نون سے نار - ہا سے ہوا میم سے مار - تے سے
تراب - اور سے نور پیدا ہوا - اور نور سے نار - اور نار سے ہوا
اور ہوا سے مار - مار سے تراب - اس تراب سے موالید ثلاثہ راہی
تراب سے خلقت انسانی اس سے معلوم ہوتا ہے آیا مِنَ اللّٰہ سے
جائیگا - الی اللہ - اور من عرف نفسه فقد عرف ربه یعنی جو اپنے نفس
کو پہچانا وہ اپنے رب کو پہچانا - یہ پہچانت صفات سے ہے چنانچہ
خلق الله ادم علی صورته اور علی صورۃ الرحمان یہ حدیث اسکی دلیل ہی صورت
جو کہا ہے یہہ صفت ہے تب اسکی معنی آدم علیہ السلام کو اسکے صفت پر پیدا کیا
اسواسطے اپنے صفت کو نیست اور اپنے رب کے صفت کو ہست کیا تو صفت
کا مالک رب العالمین کو پہچانیگا اس معرفت سے جو عبادت کریگا اسکو قرب النوافل کہتے
ہیں اور اپنی وجود کو نیست اور حق کے وجود کو ہست اسکو قرب الفرائض کہتے ہیں اور من عرف نفسه فقد

عرف ربہ کے معنی ہین یعنی من عرف نفسہ جو شخص اپنے نفس کو عاجز جانے اپنے رب کو قادر جو شخص اپنے کو فقیر سمجھے تو اپنے رب کو غنی جو شخص اپنے نفس کو ضعیف جانا اپنے رب کو قوی اور جو شخص اپنے نفس کو فنا جانا اپنے رب کو بقا ایضاً من عرف نفسہ ای من شاھد عدمہ فقد عرف ربہ ای فقد شاھد وجودہ ایضاً من عرفہ نفسہ ای روحہ فقد عرف ربہ۔ اسکی تفصیل کی گنجایش یہان نہین ہے۔

مخفی مبادکہ بدون عقاید صحیحہ کے کوئی عبادت وغیرہ اعمال حسنہ مین سے درست نہین واضح ہو کہ دین محمدی کے تین گروہ ہین اہل حدیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہاتھہ تمسک کیا ہے کیونکہ یہہ دونون اساس اور بنیاد دین اسلام کے ہین جیسے کہ فرمایا اللہ تعالے ما اتٰکم الرسول فخذوہ وما نھٰکم عنہ فانتھوا پر مشغول ہوے یہہ لوگ سننے اور نقل کرنے اور لکھنے اور تمیز کرنے مین درمیان احادیث صحیح وسقیم و احاد و مشھور و متواتر کے اور مطابقت کرنین احادیث کے ساتھہ کتاب اللہ کے کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ السلام نے فرمایا اذا اتیتم بالحدیث فھو ان کان موافقا بالقرآن فاقبلوہ

وَاِلَّا فَهُمَا دُوْنَهُ پس یہ طایفہ اہل حدیث نگہبان دین محمدی ہی مگر فقہانے کہ
آیمہ دین متین محمدی ہین بعد استیفا سے علوم احادیث کے فہم اور استنباط سے
احکام کتاب اور احادیث اور دریافت کرنے مین حقائق کتاب اور احادیث
اور اجماع امت کے دقیق نظر سے ترتیب دیے ہین احکام اور حدود دین
اسلام کے تمیز کرنے مین درمیان ناسخ ومنسوخ اور مطلق اور مقید اور مجمل اور
مفسر اور خاص اور عام اور محکم اور متشابہ وغیرہ وغیرہ کے اہل حدیث سے زیادہ
دوسری خصوصیت اور فضیلت بہی حاصل ہین پس یہ طایفہ حکام دین متین اور
ایمہ شرع مبین اور اساطین اسلام ہے خصوصًا ایمہ اربعہ مجتہدین کہ اجماع
اونکا ایک اصل ہے اصول اربعہ شریعت محمدیہ سے ولیکن طایفہ صوفیا کرام کہ
یہ اون دونون طایفہ متذکرہ بالا کے اعتقادات کیا تہا اور انکے علوم کے
قبول کرنے مین متفق ہین۔ اور کسیطرح کی مخالفت نہین رکہتے اور اون احکام
مین کہ وہ دونون طایفہ اتفاق رکہتے ہین حضرات صوفیا بہی انکے اجماع کیساتھ
اتفاق رکہتے ہین اور ان احکام مین کہ جن مین دونون اختلاف رکہتے ہین۔
حضرات صوفیا ان احکام مین بہی اختلاف رکہتے ہین جو احسن اور اولی ہے
اخذ کرتے ہین قَالَ اللّٰہُ تعالیٰ فبشر عبادی الذین یستمعون القول

فيه بعوث احسنة امر بنا بر ہے الطريقة لباب الشرايعة لا هي
غايرها اور اختلاف نکا مسائل فروعی مین رحمت ہے کما قال علیه الصلوة
والسلام اختلاف العلماء رحمة بعض نے پوچھا کہ جنکے اختلاف مین رحمت
ہے وہ کون سے علما ہین فقال هم المعتصمون بکتاب الله تعالی
المجاهدون فی متابعة رسول الله المقتدون بالصحابة پس فروع
دین مین اختلاف رحمت ہے اور اصول دین مین بدعت اور ضلالت رسول
صلی الله علیه وسلم نے فرمایا کہ میری امت مین ستر اور چند گروہ ہونگے
ان مین سے ایک گروہ جنتی ہوگا صحابہ رض نے عرض کیا کہ وہ کونسا گروہ ہے
آپ نے فرمایا کہ وہ اہل سنت والجماعت پس ان تینون گروہ نے کہ
اہل سنت والجماعت ہین اجماع کیا ہے اسبات پر کہ حق تعالی واحد حقیقی
ہے اور آپ ہی آپ اپنے پاک ذات کے ساتھ موجود ہے اور تمامی اشیا
اسکے پیدا کرنیکے سبب سے موجود ہین اور اشیا اپنے وجود
اور بقا مین اسکی محتاج ہین اور وہ کسی چیز کا محتاج نہین اور اس کا
کوئی شریک اور ضد اور ند اور شبیہ و مثل نہین یہ سب واحد عددی مین
گنجایش رکھتے ہین نہ واحد حقیقی مین اور حق تعالی جسم نہین کیونکہ جسم

واحد نہ دوہی کے ہیں نہ صفات واحد حقیقی کے اور صفات حق تعالیٰ
بھی جسم اور جواہر اور عرض نہیں ہیں جیسے کہ ذات اسکی اور آئمہ کشف
اور اساطین مشاہدہ کے نزدیک اسمار اور صفات یہہ دونوں لفظ ہم
معنی ہیں لیکن بعض نے ان دونوں میں فرق رکھا ہے اور ساداتِ
طریقت اور خازن اسرار حقیقت نے بتعلیم و تعریف حق تعالیٰ کے مشکوٰۃ
نبوت سے اقتباس کیا ہے اور جان لیا اس بات کو کہ صفات حق تعالیٰ
کے ایکوجہہ سے عین ذات ہیں کیونکہ اس جگہہ سوائے ذات حق تعالیٰ کے
دوسرا کوئی موجود نہیں جو مغائر ذات ہووے اور دوسری وجہہ سے
غیر ذات حق ہیں اسلئے کہ مفہومات صفات کے مختلف ہیں اور اختلاف
صفات سے ذات موصوف میں کچھہ تعدد لازم نہیں آتا کما مرّا در حیّ اور
علیم اور قوی اور قدیر جو ذات میں اعتبار کئے گئے ہیں چار رکن
الوہیتہ کے ہیں اس قسم کے صفات کو صفات ثبوتیہ کہتے ہیں ولیکن معزّ اور
مذل اور محی اور ممیت اور معطی اور مانع اور ضار اور نافع وَغَیرُ ذَالِکَ کہ
نسبت سے پیدا ہوئے ہیں اس قسم کے صفات کو صفات اضافیہ کہتے ہیں
اور سلام اور قدوس اور غنی وغیرہ صفات سلب عیوب اور نقایص اور احتیاج کے

کرتے ہین اس قسم کے صفات کو نہ ذات سلبیہ کہتے ہین اور جملہ اسما و صفات انہین اقسام ثلثہ مین محدود ہین لیکن صفات اضافیہ مین سے کہ اول و آخر و ظاہر و باطن ہین اول اسکا عین آخریت مین ہے اور آخر اوسکا عین اولیت مین اور ظاہر اوسکا عین باطنیت مین اور باطن اوسکا عین ظاہریت مین اور وہ اکیلا ہے اپنی ذات اور صفات مین اور کاروبار مین کبھی کسی شخص کو اوس کا ساتھ نہین اور نہ وجود اسکا مانند وجود اشیا کے اور نہ حیات اسکی مانند حیات اشیا کے اور نہ علم اس کا مثل علم مخلوق کے اور نہ سننا اور نہ دیکھنا اور ارادہ اور قدرت اور کلام اسکا مانند سننے اور دیکھنے اور قدرت اور ارادہ اور کلام مخلوقات کے ہان حق تعالی کے ان صفات کے ساتھ مخلوقات کے صفات کو شرکت اسمی ہے نہ کہ حقیقی جیسے کہ عالم خداوند تعالی اور کسی فرد بشر دو نون کو کہتے ہین۔ لاکن اس عالم حقیقی کے کمال علم کے ساتھ اس مشت خاک کے علم کو کیا نسبت اور تمامی صفات کو اسی پر قیاس کر لینا چاہیے اور تمام صفتین اور سب کاروبار حق تعالی کے بے مانند اور بے مثل ہین جو اسکی ذات مین ہین دوسرے کی ذات مین نہین مثلاً اسکی صفات مین سے ایک صفت علم کی دیکھو کہ یہ ایک صفت خاص اسکی ذات

سبکیلئے قدیم ہے اور ایک آن بھی نہیں جدا اوسکی شامل ہے سب کو سارے معلومات
ازلی اور ابدی کو اونکے مناسب احوال اور مخالف احوال کیساتھ اور جیسا کہ جو خاص
وقتوں میں جو احوال ہر ایک کے گذرتے جاتے ہیں وہ بھی ایک آن میں معلوم ہیں
مثلاً زید فلانے وقت میں زندہ ہے اور فلانے وقت میں مردہ اور جسطرح کہ
اسکی صفت علم سب پر شامل ہے اوسی طرح اسکی صفت کلام بھی سب کلام کو
شامل ہے کہ تمام کتب منزلہ اوس ایک کلام قدیم کی تفصیل ہیں اور اسپر اجماع
ہے کہ حق تعالی نے قرآن مجید میں جو کچھ کہ وجہ اور ید اور نفس اور سمع اور بصر وغیرہ
ذکر اور اوسکو اپنے طرف منسوب کیا ہے اور اوسکو رسول علیہ السلام نے بھی صحیح
رکھا حق تعالی کے لئے ثابت ہیں بغیر تمثیل اور تشبیہ اور تاویل کے ۔
اور صفت استواء علی العرش معلوم ہے اور کیفیت اسکی مجہول اور ایمان اسپر
واجب ہے اور سوال اسمیں بدعت ہے اور مذہب اسکا صفت نزول حق تعالی میں
آسمان دنیا پر اسی طریقہ پر ہے قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَنْزِلُ الرَّبُّ بَعْدَ
نِصْفِ اللَّیْلِ اِلَی السَّمَاءِ الدُّنْیَا فَیَقُوْلُ ہَلْ مِنْ دَاعٍ فَاُجِیْبُ لَہٗ ہَلْ مِنْ سَائِلٍ
فَاُعْطِیْہِ سُؤَالَہٗ ہَلْ مِنْ مُسْتَغْفِرٍ فَاَغْفِرُ لَہٗ اور اجماع ہے اسبات پر کہ قرآن مجید کلام
حق تعالی کا ہے اور کلام خدا کا قدیم ہے مخلوق اور حادث نہیں اور لکھا گیا ہے مصحف

پڑھا جاتا ہے ہماری زبان سے اور محفوظ ہی آگے دلونمین اور کیری مجمل ہین و دعال تعین اور اجماع ہے او جواز رویت حق تعالی کے چشم سرسے بہشت مین ان مسئلین مین معتزلہ اور خوارج اور زیدیہ کا خلاف ہی کیونکہ رویت کے وہ منکر ہین اور اجماع اسبات پر کہ اقرار کرنا اور ایمان لانا اون چیزون پر کہ جو حق تعالی نے اپنی کتابونمین ذکر کیا ہی اور جو کچہ رسول علیہ الصلوٰۃ والسلام نے خبر دی ہی بہشت اور دوزخ اور لوح محفوظ اور قلم اور حوض اور صراط اور شفاعت اور میزان اور حور اور قصور اور عذاب قبر اور سوال منکر نکیر اور بعث بعد موت کے واجب ہی اور اقرار کرنا اور ایمان لانا اسبات پر کہ بہشت اور دوزخ دونون ہمیشہ باقی رہینگے اور فانی نہونگے اور اہل بہشت ہمیشہ بہشت مین منعم اور اہل دوزخ ہمیشہ دوزخ مین معذب ابدالآباد تک رہینگے واجب ہے اور نیز اجماع ہے اسبات پر کہ حق تعالی خالق افعال عباد کا ہے جیسے کہ انکی ذات کا ہے قال اللہ تعالی وَاللّٰہُ خَلَقَکُمْ وَمَا تَعْمَلُوْنَ پس پیدا کرنا اور وجود مین لانا یہ صفت ہی خاص حق تعالی کے لئے ہے اور طاقت نہین کہ ایک ممکن دوسرے ممکن کو پیدا کرسکے پس سارے ممکن خواہ جوہر ہون یا عرض جو بندے کے کاروبار اختیاری سب کے سب مخلوق اس خالق کے ہین بندہ خالق نہین اپنے کام کا نہ اور کسی چیز کا اسی واسطے نبی علیہ السلام نے فرمایا کہ ہماری

امت میں سے فرقہ قدریہ مجوس ہے۔ ولیکن بندے کاسب ہین اور حق تعالی نے ظاہری اسباب اور وسیلے کو اپنے کام کا پردہ رکہا ہے اور جملہ مخلوق اپنی موت سے مرتی ہے اور قضا۔ کفر اور معصیت عباد پر راضی نہین اور حق تعالی پر کسی کی حجت نہین اور نماز ہر مسلمان کے پیچھے جائز ہے خواہ وہ نیکوکار ہو یا بدکار اور کسی پر قطعی بہشتی ہونیکا حکم نہین کر سکتے بواسطہ حسنات اور خیرات کے اگرچہ بہت ہون اور نہ کسی پر دوزخی ہونے کا حکم کر سکتے ہین بسبب شرور اور سیآت کے باعث اگرچہ کثیر ہون۔ اور ایمان لاتے ہین اسبات پر کہ تمام انبیا اور رسل علیہم السلام اور تمامی کتب منزل حق ہین اور تمامی انبیا اور رسل تمامی خلایق سے افضل ہین اور محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سب سے افضل ہین اور حق تعالی نے پیغمبری آپ پر ختم کی ہے۔ اور معراج حضرت خاتم الرسالت والنبوت صلی اللہ علیہ وسلم کی اور انکا تشریف لیجانا ماہ رجب کی ستائیسوین رات کو مکہ شریف سے بیت المقدس کی مسجد تک اور وہان سے ساتوین آسمان پر اور سدرۃ المنتہی میں حق ہے اور تمامی کتب اور صحایف آسمانی جو تمامی رسولون اور انبیا علیہم السلام پر نازل ہوے حق ہین بلا لحاظ تعداد اور تعین انبیا اور رسل اور کتابون اور صحیفون کے۔ کیونکہ تعین انکا دلیل قطعی سے ثابت نہین ہوا ہے اور ایمان لانا چاہیے اسبات پر

کہ فرشتے بندے خدا کے ہین اور پاک ہین گناہون سے اور نہ مرد ہین اور نہ عورت
اور نہ محتاج کہانے پینے کے نگاہ رکہنے والے وحی کے ہین اور اٹہانے والے
عرش کے اور جس کام پر حکم کئے گئے ہین اسی پر قایم ہین اور رسل اور انبیا
اور فرشتے اور اولیا باوجود اسکے بہترین مخلوق اور مقرب درگاہ الٰہی کے
ہین وہ سب خود اپنی ذات سے کچہ علم اور قدرت نہین رکہتے بلکہ اس
مین وہ کہ مخلوق کے مساوی الحیثیت ہین جسقدر علم اور قدرت خدا نے اونکو بخشی
اوسی قدر جانتے ہین اور قدرت اور اختیار رکہتے ہین اور وہ لوگ
خدا کے کنہ معلوم کرنے کے باب مین عجز اور قصور کے قایل ہین اور
خدا کی ذات اور صفات پر ایمان رکہتے ہین اور عبادت کے حقوق بجالانے
مین بقدر طاقت کے کوشش کرتے ہین اور خدا کے خاص بندون کو
خدا کی صفتون مین شریک ٹہیرانا یا اونکو اوسکی عبادت مین شریک جاننا
کفر ہے جیسے کہ بہیونکے انکار سے کافر ہوگئے یا خدا کا صاحب اولاد
ہونا تسلیم کرکے گمراہ ہوئے اور عرب کے مشرک فرشتون کو خدا کی
بیٹیان کہکر اور علم غیب کا اون پر مسلم رکہکر کافر ہوگئے اور فرشتونکو
خدا کی صفتون مین شریک نہ کرنا چاہیئے اور غیر انبیا کو انبیا کے صفات

اصحاب اہل احد اونکے بعد بیعت الرضوان اسکے بعد باقی اصحاب اونکے بعد تابعین
بعد ازان تبع تابعین رضی اللہ عنہم اجمعین -
اور کمال ایمان کا اقرار باللسان اور تصدیق بالجنان اور عمل بالارکان ہے جسکو
اقرار لسانی نہین ہے وہ کافر ہے اور جس کو تصدیق جنانی نہین ہے وہ
منافق ہے اور جسکو عمل بالارکان نہین ہے وہ فاسق ہے اور حق تعالی کو
فقط دل سے پہچاننا بدون اقرار لسانی کے کچھہ فائدہ نہین ہے لیکن جو ایمان
کہ اقرار لسانی سے ثابت ہوتا ہے اوس مین کچھہ زیادہ نقصان نہین ہے
اور عمل بالارکان مین زیادہ نقصان ہے اور تصدیق قلب مین نقصان تو
نہین ہے البتہ ازدیاد ہے اور اجماع کیا انہون نے اباحت کسب و تجارت
وصنعت پر بطریق تعاون کے بر اور تقوی پر بشرطیکہ کسب کو سبب استجلاب
رزق نہ سمجھے اور اجماع کیا ہے اونہون نے اس بات پر کہ طلب حلال فرض
ہے اور جہان حلال سے خالی نہین ہے جیسا کہ حلال رزق ہے ویسا ہی
حرام رزق ہے اس مسئلہ مین معتزلی کا خلاف ہے وہ کہتے ہین کہ حرام
رزق نہین ہے اور حق تعالی مختار ہے اگر چاہے گناہ کبیرہ کو بے توبہ کے
بخش دیوے اور اگر چاہے صغیرہ پر عذاب کرے - اور جو شخص صدق

دلسے توبہ کرتا ہے حق تعالی اوسکا گناہ معاف کرتا ہے بیشک بخشندہ ہے
اور مسلمان گناہ کبیرہ کرنے سے کافر نہیں ہوتا اور نہ ایمان سے باہر ہوتا ہے
اور صحابہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سب عادل تھے کوئی اونمین سے
فاسق نہ تھا اور اگر کسی سے کوئی گناہ ظاہر ہوا تو وہ تائب ہوئے اور
بخشے گئے اور بدگمانی کسی صحابہ پر نکرنی چاہیے اور اونکے آپس کی
لڑائی اور قصے کو نیک محمل پر قیاس کرنا چاہیے اور ہر ایک صحابہ کے
ساتھ اعتقاد اور محبت رکھنا چاہیے کیونکہ بہت سی آیتین اور حدیثین
صحابہ کی تعریف مین وارد ہین کہ وہ آپس مین پیار اور ملاپ رکھتے تھے
اور کافرون کے مقابلہ اور اونکی سزا دینے پر بڑے سخت تھے جو
شخص عقیدہ رکھتا ہے کہ صحابہ آپس مین بغض اور دشمنی رکھتے تھے
وہ شخص قرآن کا منکر ہے اور جو شخص اونکے ساتھ بغض اور حسد رکھتا ہے
قرآن مین اوسکو کافر کہا آیا ہے جیسے کہ فرمایا اللہ تعالی نے لِيَغِيظَ بِهِمُ
الْكُفَّارَ تاکہ اللہ تعالی غصے مین ڈالے اونکے سبب سے کافرونکو
صحابہ رضی یاد رکھنے والے قرآن کے اور روایت کرنے والے فرقان کے
تھے پس جو شخص منکر صحابہ رض کا ہوگا اوسکو قرآن پر اور قرآن کے سوا

نفل اوسکی اوقات مقررہ مین اور نماز خاص وہ ہے کہ وہ خطرات نفسانی کو دور
کر کے حضوری دل کے ساتھہ نماز پڑہتا ہے کہ قولہ قبل لا صلوۃ الا بحضور
القلب اور نماز خاص الخاص وہ ہے کہ نمازی ماسوای اللہ کو حرام کرتا ہے
اپنے پر یہہ نماز عاشقونکی ہے انہون نے دنیا سے وضو کیا اور آخرت سے
غسل کر ڈالا اور اپنے نفس کو قربانی کیا اور دریاے فنا مین غوطہ لگایا
اور اپنے وجود کو ترک کیا ہے نماز زاہدان سجدہ و سجود است نماز
عاشقان ترک وجود است + قیام و قعدہ و تکبیر و نیت + ہمہ محو ست
در عین معیت + اس مقام مین سواے ذات مطلق کے باقی سب چیز
فانی ہوجاتی ہے الصلوۃ معراج المومنین اسی سے عبادت ہے ہی
جگہہ سے حضرات صوفیا کرام فرماتے ہین۔ الوضوء فصل و الصلوۃ وصل
ان اسرار پردہ شخص واقف ہوگا جو مقام فنا رو الفنا مین پہونچا ہو وہ بند
خرط القتاد ہے ولیکن روزہ پس وہ بہی تین قسم پہ ہے۔ روزہ عام
روزہ خاص۔ روزہ خاص الخاص۔ روزہ عام۔ عبادت ہے امساک
طعام صبح سے شام تک یہ شریعت ہے اور روزہ خاص۔ عبادت ہے
نگاہ رکہنے سے اپنی زبان کو گویائی اور شنوائی اور بینائی ماسوا اللہ سے

اور روزہ خاص الخاص وہ ہے کہ سالک اپنے دل مین ماسوا ء اللہ اور
آسایش وغیرہ کو جگھہ نہ دیوے اور بغیر یاد معشوق کے وقت ضایع نکرے
یہی ہے صوم حقیقی ولیکن زکواۃ پس یہ بھی تین قسم پر ہے زکوۃ عام ۔ زکوۃ
خاص ۔ زکواۃ خاص الخاص ۔ زکواۃ عام وہ ہے کہ اپنے مال حلال سے
اگر چالیس درہم سوائے اخراجات طعام ولباس وغیرہ خانگی کے بعد حولا
حول کے بچ گیا ہو ۔ اور قرض کسی کا نہ رکھتا ہو ۔ ایک درہم مسکین وغیرہ کو
جو مستحق زکواۃ ہے دیوے اور زکوۃ خاص وہ ہے کہ حقوق اربعہ عناصر کے
ادا کرے اور زکوۃ خاص الخاص وہ ہے کہ سالک خدا کی راہ مین اپنے کو
وڈالے اور اپنی خودی گم کرے پس یہی زکوۃ حقیقی ہے مَنْ قُتِلَ لِی
فانا دیتہ لیکن حج پس وہ بھی تین قسم پر ہے ۔ حج عام ۔ حج خاص ۔
حج خاص الخاص ۔ حج عام وہ ہے کہ طواف خانہ کعبہ کا کرے اور مناسک حج
ادا کرے ۔ اور حج خاص وہ ہے کہ اپنے کعبہ کو جو دل اپنا ہے ہمیشہ اپنی
کو لوث ماسوی اللہ اور کدورت اور غیریت اور کثرت سے پاک کرے
س دل خانہ خداست کہ در وکردہ جا صنم ٭ یارب سبب چہ بود کہ
بتخانہ شد حرم ٭ اور حج خاص الخاص وہ ہے کہ اپنی دل کا حج کرے کہ

بیت خاص اللہ کا اور یہ تو خاص ذات مطلق کا ہے۔ اوس مین طواف کرے
مروی ہے کہ القلب افضل من الکعبة فان الکعبة بناء الخلیل والقلب
بناء الجلیل۔ سبحان اللہ دل صاف ایسا ایک آئینہ ہے کہ شاہد حقیقی کو اسمین
دیکھتے ہین اور اپنی رویت گم ہو جاتی ہے اور خود مشہود شاہد ہو جاتا ہے
یہ ایک دولت عظمی اور نعمت کبری ہی جو بدون فضل حق اور ترک دنیا کے دونون
حصول اسکا ممکن نہین ہے۔ پس تفصیل احکام ارکان ظاہر شریعت کی فقہ کی
کتابون مین دیکھہ سکتے ہین پس چاہیئے کہ جمیع اعمال اور عبادات بدنی ومالی
اخلاص کے ساتھہ ادا ہون کیونکہ بدون اخلاص کے باطل ہین۔ حضرت احمد
بن عاصم انطاکی قدس سرہٗ سے لوگون نے پوچھا کہ اخلاص کیا چیز ہے کہا اونہون
نے کہ جسوقت بندہ کسی عمل صالح کو بجا لاوے۔ یا کسی امر نہیہ سے اجتناب
کرے خاص اللہ ہی کے واسطے کرے کہ بسبب اسکے لوگ مجھکو یاد کرین۔ یا بزرگ
جانین اور ثواب اوسکا غیر حق تعالی سے طلب نکرے اور جانے کہ اوس عمل مین
سوائے اوسکے اور حق تعالی کے اور کوئی نہین پس یہی اخلاص ہے اور
مبطل اور مشوش اخلاص کے اگرچہ بہت سے امور ہین لیکن اوس مین سے
ریا کے برابر کوئی امر نہین ہے اور اوسکے چند مدارج ہین۔ اول یہ کہ مشلاً کوئی

نمازی نماز پڑتا ہے اور دوسرا شخص اوسکو دیکھہ رہا ہے۔ یا دوسرا کوئی شخص حالت
نماز مین آجاوے تو اوسوقت شیطان کہتا ہے کہ نماز اچھی طرح سے ادا کرتا کہ
دیکھنے والے کی نظر مین پسند آوے تو وہ تیری تعریف کرے پس اوسوقت
نمازی نماز کو باحسن وجوہ ادا کرتا ہے اور جوارح اوسکے خاشع ہوتے
ہین اور اطراف اوسکے ساکن اور خوب ترین وجوہ سے نماز کو ادا کرتا ہی
یہ ریار تو ظاہر ہے دوسرا درجہ یہ کہ اگر مصلی اس آفت کو جانتا ہی
اور اوس سے ڈرتا ہے اور اوس ریا کی طرف ملتفت نہین ہوتا ہے
اور نماز پر استمرار کرتا ہے یعنی جیسے کہ کسی کے دیکھنے کے لئے پڑتا ہی
بعد دیکھنے کے بہی ویسے ہی پڑتا ہے اوسوقت شیطان اوس کے
دل مین القا کرتا ہے کہ تو متبوع اور پیشوا اور امام ہے نماز برجہ
احسن ادا کرتا کہ تیرے ساتھ خلق اقتدا کرے اور تیرے اعمال اونکو
حجت ہووین۔ یہ ریار درجہ اول سے غامض تر ہے ہوسکتا ہے کہ
اس ریار کے ساتہہ وہ شخص فریفتہ ہووے۔ کہ ریار اول کے ساتہہ فریفتہ
نہین ہوا تھا یہ ریار بہی مبطل اخلاص ہے جو شخص اوسکے ساتہہ اقتدا
کریگا مثاب ہوگا اور یہ مصلی ریار کا کہ امام ہے معاقب اور وہ مثاب

اور معاقب ہوگا اور تیسرا درجہ ریا کا جو اول اور دوم سے باریک تر ہی
وہ یہ ہے کہ مصلی جانتا ہے کہ اخلاص میرا وہ ہے کہ نماز میری خلا اور
ملا مین ایکسان ہو۔ اور شرم رکھتا ہے اپنے نفس اور پروردگار سے
کہ خلایق کے نزدیک اپنی عادت معہودہ سے خشوع اور خضوع
ظاہر کرے پس وہ شخص خلوت مین نماز خشوع اور خضوع کے ساتھ
ادا کرتا ہے ویسے ہی ملا مین بہی خشوع اور خضوع کے ساتھہ ادا
کرتا ہے پس یہ بہی ریا غامض ہے اور مبطل اخلاص ہے کیونکہ
اپنی نماز خلوت مین اسواسطے خشوع اور خضوع کے ساتھہ ادا کرتا ہی
کہ ملا مین بہی ویسا ہی ادا کرے اور درمیان ان دونون کے فرق
نہین کرتا ہے پس التفات اوس شخص کا خلا اور ملا مین خلق کی طرف ہے
اور یہ وہ شخص ہے کہ ہمیشہ خلا اور ملا مین خلق کے ساتھہ مشغول ہے
پس یہ بہی ایک غامض مکر ہے شیطان کے مکرہاے نامحدود سے ۔
مثنوی تو روئے پرستیدن از حق مپیچ ٭ بہل تا نگیرند خلقت بہ ہیچ ٭
چو روئے پرستیدنت در خداست ٭ اگر جبرئیلت نبیند رواست ٭
چوتھا درجہ ریا کا کہ اون تینون درجات متذکرہ بالا سے باریک تر

اور پوشیدہ تر ہے یہ ہے کہ شیطان مصلی کو کھتا ہے کہ تو روبرو
حضرت رب العزت کے کھڑا رہ اور اوس کی عظمت اور جلال کی
روبرو ہین آیا شرم رکھ اسبات سے کہ وہ تیرے دل پر نظر فرماتا ہے
اور تو اوس سے غافل ہے پس اسوقت دل اوس کا اوس پر حاضر
ہوتا ہے اور جوارح اوس کے خاشع اور خاضع اور ساکن ہوتے
ہین اور گمان کرتا ہے کہ یہ عین اخلاص ہے۔ حالانکہ یہ عین فریب
اور مکر نفس شیطان کا ہے کیونکہ خشوع اور خضوع اوس کا واسطے
رویت اور ملاحظہ جناب رب العزت کے ہوتا ہے تو یہ خطرہ خلوت مین
بھی اوس کو لازم ہوتا اور حضور اوس خطرہ کا اوس کے دل مین
بوقت حضور شخص غیر کے مخصوص نہوتا بیت پارسایان روے
در مخلوق پشت بر قبلہ میکنند نماز پس یہ چار درجہ ریا کے بیان
کئے گئے بطریق کلی کے ہین اسکے جزئیات بہت ہین سالک زیرک
اوس پر ہر ہر عبادت مالی و بدنی مین قیاس کر لے سکتا ہے۔ بیان
اذکار و اشغال مراقبہ سلسلہ عالیہ قادریہ امام اس طریقے کے حضرت
محبوب سبحانی قطب ربانی غوث الصمدانی سید ابو محمد محی الدین عبدالقادر

جیلانی حسنی الحسینی الحنبلی رضی اللہ عنہ مین حضرت کی ولادت باسعادت اسلئے
مین ہے اور وفات شریف آپکی ۵۶۱ھ مین اور عمر مبارک آپکی اکانوے
برس کی تھی بیت سنینش کامل و عاشق تولدش و سالش دان معشوق
الٰہی ۔ جو مشتمل تاریخ تولد اور سال عمر اور وفات شریف مشہور و معروف ہے
پیدائش ۱ رمضان گیلان مین اور وصال شریف ۱۱ ربیع الثانی
۵۶۱ھ بغداد شریف مین ۔
اس طریقہ مین اولاً ذکر جہر کی تلقین فرماتے ہین مراد جہر سے جہر مفرط ہو
پس اس تقریر سے ذکر جہر مخالف حدیث کا نہ ہوا جو حضرت ابو موسیٰ
اشعری رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ تم اعتدال اختیار کرو اور نرمی کرو
اپنی جانون پر کہ بہرے اور غائب کو نہین پکارتے ہو تم سمیع اور بصیر کو
پکارتے ہو وہ تمہارے ساتھ ہے جسکو تم پکارتے ہو اور وہ تمہارے
رگ جان سے قریب تر ہے ۔ اتصال بے تکلف بے قیاس
ہست رب الناس را با جان ناس ۔ منجملہ ذکر جہری کے ذکر کلمہ نفی و
اثبات کا ہے ۔ اور وہ ذکر لا الٰہ الا اللہ کا ہے اور طریقہ اسکا یون ہے
کہ ذاکر بطور نماز کے دو زانو رو بقبلہ بیٹھے اپنی آنکھین بند کر لے ۔ اور

لا کہے گویا کہ اوس کو اپنی ناف سے یا بائین پہلی سے نکالتا ہے پہر اوسکو
کہینچے یہان تک کہ داہنے مونڈہے تک پہونچے اور اللہ کہے گویا کہ اوسکو
دماغ کی جہلی سے نکالتا ہے پہر الا اللہ کو دل پر شدت اور قوت سے ضرب
کرے اور محبوبیت اور مقصودیت اور وجود کی نفی غیر حق تعالی سے ملاحظہ
کرے۔ اور اوسکے اثبات کا حق تعالی کی ذات مقدس مین خیال کرے
لیکن یہ ملاحظہ اور تصور حسب حال ذاکرین کے ہے مبتدی محبوبیت اور
متوسط مقصودیت اور منتہی وجود کی نفی غیر حق تعالی سے اور اثبات اوسکا
ذات مقدس حق تعالی مین کرے۔ منجملہ ذکر جہری کے اسم ذات ہے
اور وہ اسم مبارک اللہ ہے خواہ یکضربی طریقہ اوسکا یون ہے کہ لفظ
مبارک اللہ کو سختی اور درازی اور بلندی سے دل اور حلق کی قوت
کے ساتھہ کہے۔ پہر ٹہر جاوے یہان تک کہ ذاکر کی سانس اپنے
ٹہکانے پر آجاوے۔ پہر بار دیگر اسی طرح ذکر کرے جہانتک ہوسکے
ذکر دوضربی اوسکا طریقہ یہ ہے کہ نماز کی نشست پر تیار ہو بیٹہے۔ اسم
ذات کو ایکبار داہنے زانو پر اور دوسرے بار دل مین ضرب کرے
اور اوسکو بار بار بلا فصل ذکر کیا کرے مناسب ہے کہ ضرب قلبی قوت

اور سختی کے ساتہہ ہوتا کہ دل پر اثر ہو اور خاطر یکسو ہو جاوے پریشان
خاطری اور وسواس مندفع ہون ذکر سہ ضربی اوسکا طریقہ یون ہے
کہ چار زانو بیٹہے تو ایکبار داہنے زانو مین اور دوسرے بار بائین
زانو مین اور تیسرے بار دل مین ضرب کرے اور چاہئے کہ تیسری
ضرب سخت تر اور بلند تر ہو۔ ذکر چہار ضربی۔ اوسکا طریقہ یہ ہے کہ چار
زانو بیٹہے اور یکبار داہنے زانو مین اور دوسری بار بائین زانو
مین اور تیسرے بار دل مین اور چوتھے بار اپنے سامنے ضرب کرے
اور چاہیے کہ چوتھی ضرب سخت تر اور بلند تر ہو۔

یہانتک جو بیان ہو تنہائی ذکر کا طریقہ ہے۔ جماعت کے ساتہہ حلقہ
مین جو اوستاد یا خلیفہ یا مرشد جیسا ضرب کرتے ہین اوسکی ابتدا و انتہا
وغیرہ دیکہہ لین اور پوچہہ لین۔ چونکہ پیشوایان طریقہ قادریہ عالیہ نے
بہت سے طریقے اِسکے مقرر کئے ہین ایک عام طریقہ جس پر طبقہ کا
اتفاق ہے کلمہ طیبہ کے لام کو الف کے ساتہہ بائین طرف کی پہسلی سے
کہینچتے ہوے اللہ کو اپنی پیشانی پر لاکر الا اللہ کو دل پر ضرب کرے دل کا
مقام بائین طرف چوچی کے دو انگشت نیچے ہے اور اسم ذات ایک ضربی

اوسی مقام پر ابتداء انتہا وضرب اسی مقام سے کرے اور دوضربی سہ ضربی
وچہار ضربی وغیرہ ہو تو حلقہ مین استاد یا مرشد یا خلیفہ کو دیکہہ لین اور وقتاً
فوقتاً عند الضرورت پوچہین واضح ہو کہ پیشوایان طریقت نے جلسات اور
ہیئات مختلفہ واسطے اذکار مخصوصہ کے ایجاد کیے ہین کیونکہ بعض صورت
مین کسر نفسی ہے اور بعض جلسہ مین خشوع وخضوع اور بعض مین جمعیت خاطر
و دفع وسواس بعض مین نشاط علاوہ اسکے انسان مخلوق ہے جہات
و آواز مختلفہ کے متوجہ ہونے پر اہل طرائق نے ان جلسات وہیئات کو
نکالا تاکہ ذاکر کو غیر کے طرف متوجہ ہونے سے اور خطرات بیرونی کے
آنے سے روک دین اور دہیان ذاکر کا فقط اللہ سے لگ جاوے۔
اسیواسطے رسول علیہ السلام نے کوک پر ہاتہہ رکہکر کہڑے ہونے کو منع فرمایا
کہ اہل نار کی شکل ہے کہ اس ہیئات مین اکثر کاہلی وفتور نشاط ہوتا ہے
وہ سرگرمی عبادات کے منافی ہے ایسے امور کو مخالف شرع اور داخل
بدعت سیئہ نہ سمجہنا چاہیئے جیسا کہ بعض نادان سمجہتے ہین پس چاہیئے
کہ اہل سلوک مجتمع ہوں اور حلقہ کرکے بعد نماز فجر وعصر کے بطریق جمعیت
کے ذکر کیا کرین کہ اس اجتماع مین جو فوائد ہین وہ تنہائی مین حاصل نہین

ہوتے پھر جب طالب پر اس ذکر جلی کا اثر ظاہر ہوا اور اوسکا نور اوس مین دکہائی دے۔ مراد ذکر جلی کے اثر سے انبعاث شوق اور خدا کے نام سے دل مین چین آنا اور احادیث نفس اور وسواس کا دور ہونا اور حق تعالے کو اوسکے ماسوا پر مقدم رکہنا ہے۔ پس طالب کو ذکر خفی کا امر کیا جاوے اور یہ یاد رہے کہ جو شخص ذکر جہر یہ مین رات اور دن چار ہزار بار اسم ذات پر مواظبت کرے اون شرائط کے ساتہہ جو سابق مذکور ہوئے دو مہینہ یا مانند اوسکے اس ذکر پر مداومت کرے تو البتہ یہ اثر اوس مین مشاہدہ ہوگا خواہ ذاکر غبی ہو یا ذکی منجملہ ذکر خفی کے نفی اور اثبات ہے طریقہ اوسکا اوسی طرح پر ہو کہ ذکر جلی مین مذکور ہوا۔ یا یون ہو کہ ذاکر اپنی سانس پر ہوشیار رہے پس جب سانس خود بخود بدون ارادہ اور قصد سالک کے باہر نکلی تو اوسکے ساتہی دل کی زبان سے کہے لاالہ پہر جب سانس بدون ارادہ اور قصد سالک کے خود بخود اندر جاوے تو اوسکے ساتہہ ہی الا اللہ کہے اور اسکی مداومت کرے اس ذکر کو ذکر پاس انفاس کہتے ہین نفی خطرات وسواس کے لئے اس ذکر کا بڑا اثر ہے اور منجملہ ذکر خفی کے اسم ذات ہے امہات اور اصول صفات کے

ساتھہ طریقہ اوسکا یون ہے کہ سالک اپنے دونون آنکھون اور دونون لبکو
بند کرے اور دل کی زبان سے بطریق صعود و عروج کے اللہ سمیع اللہ بصیر
اللہ علیم کہے یعنے اللہ سمیع دل سے کہے اور اپنے تصور مین ناف سے
سینے تک صعود کرے پہر اللہ بصیر کہکر سینہ سے دماغ تک پہنچے
پہر وہان سے اللہ علیم کہکر عرش تک پہنچے پہر عکس اوسکے دل کی
زبان سے بطریق ہبوط و نزول کے اَللّٰہُ عَلِیْمٌ اَللّٰہُ بَصِیْرٌ اللہ سَمِیْعٌ
کہے اور درجہ بدرجہ اوترے یعنے اَللّٰہُ عَلِیْمٌ کہکر عرش سے دماغ پر ٹہیرے
اَللّٰہُ بَصِیْرٌ کہکر دماغ سے سینہ تک ٹہیرے اور اللہ سمیع کہتے ہوئے
سینہ سے ناف تک ٹہیر جاوے پس یہ ایک دورہ ہے جس کو دورہ
قادریہ کہتے ہین اسی طرح ہربار دورہ کرتا رہے اور بعض اللہ قدیر
کو زیادہ کرتے ہین تو اس تقدیر مین تیسرے بار آسمان تک پہنچے
اور چوتھے بار عرش تک ۔

جب ذکر خفی کا اثر و نور طالب مین ظاہر ہووے اثر و نور سے مراد
ذکر خفی سے شوق اور غالب ہونا محبت الہی کا اور متوجہ ہونا ہمہ تن فکر
کی طرف اور مقدم کرنا سب پر اللہ کو اور ہمت کا جمنا اوسی کی طلب پر اور

حلاوت پانا خاموشی مین اور نفرت ہونا گفتگو و اشتغال امر دنیاوی سے
تو اس تقدیر مین اوس پر مراقبہ کرنے کا حکم کیا جاویگا اصل مراقبہ کی
وہ حدیث ہے جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ (اَلْاِحْسَانُ
اَنْ تَعْبُدَ اللّٰهَ كَاَنَّكَ تَرَاهُ فَاِنْ لَمْ تَكُنْ تَرَاهُ فَاِنَّهٗ يَرَاكَ) اور
اقسام مراقبہ کے تو بہت ہین لیکن جامع اقسام کثیرہ کا ایک ہی امر ہے وہ
یہ ہے کہ کوئی کلمہ یا کوئی آیت آیات قرانی مین سے سالک پڑہے مثلاً
کہے کہ اَللّٰهُ حَاضِرِیْ اَللّٰهُ نَاظِرِیْ اَللّٰهُ مَعِیْ ویا پڑہے وَهُوَ مَعَكُمْ
اَيْنَمَا كُنْتُمْ ویا پڑہے اَيْنَمَا تُوَلُّوْا فَثَمَّ وَجْهُ اللّٰهِ ویا پڑہے اَلَمْ يَعْلَمْ
بِاَنَّ اللّٰهَ يَرٰى ویا پڑہے نَحْنُ اَقْرَبُ اِلَيْهِ مِنْ حَبْلِ الْوَرِيْدِ
ویا پڑہے اِنَّهٗ بِكُلِّ شَيْءٍ مُّحِيْطٌ۔ ویا پڑہے اِنَّ مَعِیَ رَبِّیْ سَيَهْدِيْنِ
ویا پڑہے هُوَ الْاَوَّلُ وَالْاٰخِرُ وَالظَّاهِرُ وَالْبَاطِنُ اور ان کی
معانی فہم جید کے ساتھ سمجھے اور دل مین خیال کرے کہ مدعا کیونکر ہے
اور اوسکے تحقق وثبوت کی کیا صورت ہے اسی صورت پر خاطر جمع کرے
اسطرح پر کہ اوس مین ڈوب جاوے او رسوا ئے اوسکے اور خطرہ نہ آوے
اس مین استغراق پیدا کرے پس یہ مراقبات تعلق قلب کیلئے حق تعالے

ساتھ بہت مفید ہین۔ طریقہ قادریہ مین اور ایک مراقبہ ہے جو قطع علایق و بیخودی و فنا کے لئے مفید ہے۔ وہ مراقبہ اِس آیت کا ہے کہ سالک کہے کل من علیہا فان ویبقی وجہ ربک ذوالجلال والاکرام اور سالک اپنے آپ کو تصور کرے کہ مر گیا اور ایسی راکھ ہو گیا کہ جس کو ہوا مین اوڑاتی ہین اور آسمان ٹکرے ٹکرے ہو گیا۔ اور ہر چیز کی ترکیب اور ہیئت و شکل مٹ گئی اور اللہ کو باقی اور موجود خیال کرے اس تصور مین دیر تک قایم رہے تو یہہ محویت و سکر و فنا کو بہت مفید ہے اور ایسے ہی مراقبہ آیت ان الموت الذی تفرون منہ فانہ ملاقیکم اینما تکونوا یدرککم الموت ولو کنتم فی بروج مشیدۃ مفید محویت و فنا کا ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دو چیزون پر ترغیب دلائی ہے۔ ایک ذکر جو زبان سے بولا جائے دوسرے فکر کہ مراد اوس سے مراقبہ ہے۔ بعض مشایخ قادریہ نے واسطے کشف وقایع آیندہ کے فرمایا ہے کہ طالب خلوت مین اعتکاف کرے غسل کر کے عمدہ لباس پہنے اور خوشبو لگائے اور مصلّے پر بیٹھے۔ اور کہلے مصاحفون کو دلہنے بائین سامنے پیچہے رکھے اور

حق تعالی سے بہ کوشش تمام یہہ دعا کرے کہ فلانے واقعہ کو اپنے
اوپر ظاہر کردے اور اسم ذات کا ذکر بدون آنکھہ بند کرنے کے
شروع کرے تو ایک بار داہنے مصحف پر ایک بار بائین مصحف
ایک بار پیچھے مصحف پر ایک بار سامنے مصحف پر ضرب لگاوے
یہانتک کہ اپنے دل مین کشایش اور نور کو پاوے اور خلوت کے
ساتھہ سات دن تک مداومت کرے تو البتہ اوس پر کشف حال
ہوگا کہ مجرب ہے لیکن اس مین ایک نوع کی سوء ادبی ہے بعض
نے اسکے متعلق کہا ہے کہ طالب اعتکاف مین بیٹھے اور غسل کرکے
عمدہ لباس و خوشبو لگا کر مصلّی پر بیٹھے بدون مصحف کے اور یا علیم
یا مبین یا خبیر کہے اور ضرب لگاوے جیسے کہ ایک ضربی مین مذکور
ہوا ہے۔ و یا سہ ضربی مین کافی ہے اور مشایخ قادریہ قدس اسرارہم
نے کشف ارواح کے لئے فرمایا ہے کہ طالب شروط مذکورہ کے
ساتھہ داہنے طرف سبوح کی ضرب لگاوے اور بائین طرف قدوس
کی اور آسمان کی طرف رب الملائکتہ کی اور قلب مین والروح
کی ضرب لگاوے یہہ بھی مجرب ہے اور اوہنون نے امور مہمتہ

وسکلہ کے حاصل کرنے کے لئے شروط مذکورہ کے ساتھ کہا ہے کہ
طالب تہجد کی نماز پڑھے جس قدر اوسکے لئے مقرر ہے اور داہنے
طرف یَا غَنِیُّ کی اور بائین طرف یا وہّاب کی ضرب لگاوے اسیطرح
ہزار بار کرے مجرب ہے اور واسطے انشراح خاطر و دفع بلاؤن کے
کہا ہے کہ اللہ کی ضرب قلب مین اور لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُو کی ضرب جیسے
کہ نفی و اثبات مین بیان کیا گیا ہے لگاوے اور الحی کی ضرب داہنے
طرف القیوم کی ضرب بائین طرف لگاوے مجرب ہے اور نیز او ہون
نے واسطے شفائے بیماری و دفع گرسنگی و کشایش رزق و مغلوبی
دشمن کے لئے فرمایا ہے کہ یا شافی یا صمد یا رزاق یا مذل یا
مناسب اوسکے اور کوئی اسمار اسمار حسنی مین سے جو حاجت ہو اوسکے
مناسب اسمار سے ایک ضرب یا دو ضرب یا تین ضرب یا چار ضرب
کے ساتھ ذکر کرے جیسا کہ سابق ذکر ہوا۔ اور بھی بہت سے اذکار
و وظیفہ وغیرہ ہین جو پیشواؤن نے مقرر کئے ہین اوس کو اوستاد سے
وقتاً فوقتاً دریافت کرے اور اپنے حالات بیان کرے اور کتاب
مستطاب فتوح الغیب اور غنیۃ الطالبین تصنیف خاص امام الطریقت

حضرت سید عبدالقادر جیلانی رضی اللہ عنہ کی ہے جو واسطے
معالجات امراض نفس کے اکسیر ہے اور ذکر کے اقسام وغیرہ کتاب
فیوضات ربانیہ فی المآثر القادریہ مصنفہ حاجی اسمٰعیل بغدادی مین
بہی تفصیل کے ساتھہ موجود ہے اور کل طریقون کے اتفاق سے
نفس امارہ کا ذکر لا الہ الا اللہ ۔ نفس لوامہ اللہ ۔ نفس ملہمہ ھو
نفس مطمئنہ حی ۔ نفس راضیہ قیوم ۔ نفس مرضیہ
رحمان ۔ نفس کاملہ رحیم ۔ اِس ترکیب کے ساتھہ جو ریاضت
کرینگے ان نفسون کے خاصیت و انوار بدلتے جائینگے ۔ کما فی
الکتاب جامع الاصول و کتاب عوارف المعارف مصنفہ
سیدنا شہاب الدین سہروردی وغیرہ اور بھی بہت سے اذکار ہین
لا الہ الا اللہ ۔ اللہ ھو اللہ ۔ ھو ۔ حی ۔ قیوم ۔ رحمان
رحیم ۔ یہہ اذکار گویا کھانا یا روٹی ہے ۔ دوسرے تسبیح و تقدیس
و تحمید وغیرہ سالاقی جو رموزات کہ اذکار ہین جیسا کہ اھ ۔ ھا ۔ وھو
لا ۔ اھ ۔ ھیہ ۔ ھہہ ۔ اُھیؔ ۔ اھیؔ ۔ اوھی ۔ حقم ۔ حقم
حقیقی ۔ بقم ۔ بقیم ۔ بقیقی ۔ اُھُوْ نہ ۔ ھیھین ۔ نونی

تَوَلیٰ تولی۔ گویا یہہ اور اوس کے مماثل حذوکردہ ہے۔ کما فی التفسیر سورت الکہف۔ علاوہ ازین اور بہی بہت سے اذکار ہین۔ لا الہ الا اللہ۔ جو سلطان الاذکار ہے اور اس سے کل اذکار لئے گئے ہین۔ یہہ کلمہ طیبہ مفید معنی توحید کے ہے اور معنی اوسکے بطریق عوام کے یہہ ہین کہ لا واسطے نفی جنس کے ہے۔ اور الہ اسم اوس کا ماخوذ ال سے ہے اور بہی دوسرے اقوال اس مین ہین۔ اور لفظ اِل عربی اور سنسکرت اور ایل زبان عبرانی مین قریب اللفظ والمعنی ہے اور اِل بدلیل آیۂ قرانی لو کان ھٰؤلاء الھۃً ما وردوھا کے بمعنی مستحق عبادت کے ہے کہ منحصر فرد واحد مین ہی اور جمع اوسکی کہ اٰلھۃ ہے بطریق مشاکلت بنظر اتحاد اون آلہہ کے بیچ مثل آیتہ وَاتخذوا من دون اللہ اٰلھتہ لعلھم ینصرون کے وارد ہے پس اس سے ظاہر ہوا کہ الہ بیچ کلمہ طیبہ کے بمعنی مستحق عبادت کے ہے اور الا بمعنی غیر کے ہے اور اللہ نام ہے ذات واجب الوجود کا۔ پس ترجمہ اوسکا یہ ہوا کہ نہین ہے کوئی الہ مستحق عبادت کا غیر خدا کے۔ اگرچہ عامہ مومنین اس ایمان کے

سبب مستحق جنت کے ہونگے لیکن اس معنی سے بالکلیہ استیصال شرک کا نہوا کیونکہ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ جو الٰہ مستحق عبادت کا نہو اگر غیر خدا کے موجود ہو تو مضایقہ نہین یہ عین شرک ہے اسی واسطے حضرات صوفیاء کرام جو اخص خواص الناس ہین معنی کلمۂ طیبہ کے حسب محاورہ عرب اور لغت کے ہین اسطرح بیان کرتے ہین کہ الٰہ لغت اور محاورہ عرب مین مطلق معبود کو کہتے ہین خواہ وہ مستحق عبادت کا ہو یا نہو جیسے کہ مضروب کہ جسپر ضرب واقع ہو خواہ وہ بوجہ حق ہو یا ناحق ہوا اور نزول قرآن شریف کا عموماً اور کلمہ طیبہ خصوصاً کہ اصل اصول دین ہے بمعنی اصطلاحی نہین ہے بلکہ بمحاورہ عرب کے ہے اسی واسطے کفار مکہ نے کلمہ طیبہ سے عینیت آلہہ کی حق تعالی کے ساتھ سمجھ کر کہ برخلاف اوس کے اپنے زعم مین غیریت جانتے تھے کہا کہ اجعل الالهة الٰهًا واحدًا ان هذا لشئ عجاب۔ پس اس سے صاف معلوم ہوا کہ غیر حق تعالی کا کوئی نہین ہے۔ پس اس صورت مین معنی کلمہ طیبہ کے یہہ ہوے کہ نہین ہے کوئی موجود زمین مین ہو یا آسمان مین بلکہ جملہ عالم مین ارواح اور امثال

اور اجسام مین سے غیر خدا کے کیونکہ اوس کے معنی نے سب کو حصر
کرلیا ہے۔ کما فی کتاب مقدمہ ہندی فصوص۔ حضرت عطاءُ اللہ
شاذلی قدس سرہٗ فرماتے ہین کہ جسوقت کوئی لَا اِلٰہَ اِلَّا اللہُ محمد
رَسُوْلُ اللہ کہتا ہے۔ عرش عظیم جنبش مین آتا ہے اِس لئے
کہ اصل اس کلمہ کی جبروت سے ہے اور اس کو عالم ملک اور
ملکوت کے ساتھ ایک نسبت ہے اور یہ کلمہ حقایق عالم کے ساتھ
متعلق ہین ہے اور اس کے فوائد بہت ہین۔ ازانجملہ بطور اختصار
بیان کئے جاتے ہین۔ طہارت کے ساتھ ہزار بار کہیگا ہر قسم کا
مفتوح ہوگا۔
شب[۱] کو سوتے وقت اس کلمہ کو ہزار بار کہے شب باشی
کرتی ہے روح اوس کی عرش کے نیچے اور غذا کھاتی ہے اپنی
قوت کے موافق۔
جب[۲] کوئی اس کلمہ کو استوار شمس کے وقت ہزار بار کہے
مغلوب ہوتا ہے اوس قایل کا باطنی شیطان۔
جب[۳] کوئی نیا چاند دیکھنے کے وقت اس کلمہ کو ہزار بار کہے

محفوظ رکھتا ہے اوس کو حق تعالی جمیع اسقام سے۔

۵ جو شخص وقت داخل ہونیکے کسی شہر مین ویا خارج ہونیکے کسی شہر سے اس کلمہ کو ہزار بار کہے محفوظ رکھتا ہے اوس کو حق تعالی خوف کی چیزون سے۔

۶ جو شخص اس کلمہ کو ساتھہ جمعیت خاطر اور فکر اور حضور دل کے ہزار بار کہے اور ظالم وجبار عنید کے طرف اوس کو بھیجے تو پامال اور نیست نابود کرتا ہے اوس ظالم کو۔

۷ اگر کوئی قصد کرے اطلاع اور مرغوب کے ہزار بار کہے۔ منکشف ہونگے اوس پر اسرار ملک وملکوت کے۔

۸ جو شخص اس کلمہ کو ستر ہزار بار کہے گا داخل کریگا اللہ تعالی جنت مین اوس کو۔

۹ جو شخص ہر روز اس کلمہ کو چار ہزار بار کہیگا کسی قسم کی حاجت ہو بر آئیگی فقط

ربنا اتنا فی الدنیا حسنۃ وفی الاخرۃ حسنۃ وقنا عذاب النار

تمت

# صحت نامہ کتاب عقاید محمدیہ مع سلوک قادریہ

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۲ | ۸ | مخالفۃ للحوادث | مخالفتہ للحوادث | ۹ | ۲ | لا مقصود | لا مقصود |
| ۲ | ۵ | یعنی نفس کے | یعنی وہ اپنے نفس کے | ۱۰ | ۱۲ | لا معبود الا اللہ | لا معبود الا اللہ |
| ۳ | ۱ | قایم بنفسہ | قیامہ بنفسہ | ۱۰ | ۱۳ | لا مقصود الا اللہ | لا مقصود الا اللہ |
| ۳ | ۳ | توت | قوت | ۱۰ | ۱۴ | لا مشہود الا اللہ | لا مشہود الا اللہ |
| ۳ | ۱۰ | جانتی | چاہتی | ۱۰ | ۱۵ | لا موجود الا اللہ | لا موجود الا اللہ |
| ۴ | ۱ | و الا | و الا | ۱۰ | ۱۵ | ھو | ھو |
| ۴ | ۲ | اسی | اوسی | ۱۰ | ۱۵ | الا اللہ لا الہ | الا اللہ ای لا الہ |
| ۴ | ۳ | طرالعدم | طرء العدم | ۱۲ | ۸ | کالصدف | کالصدف |
| ۴ | ۴ | قایم | قایما | ۱۲ | ۸ | و المغرفت | و المعرفت |
| ۴ | ۷ | الصّم | الصّم | ۱۲ | ۸ | کالدّرہ | کالدّرّۃ |
| ۴ | ۱۰ | الصّم | الصّم | ۱۳ | ۹ | و من | و من |
| ۴ | ۱۱ | العمی | اعمی | ۱۳ | ۱۵ | اوز | اور |
| ۴ | ۱۱ | البکم | ابکم | ۱۳ | ۵ | صانغ | صانع |
| ۵ | ۱۲ | فرایض کلمہ | کلمہ | ۱۴ | ۳ | ہوے | ہووے |
| ۶ | ۱ | وفقہ | وقفہ | ۱۴ | ۱۳ | قابل | قایل |
| ۶ | ۱ | محمد رسول اللہ | محمد الرسول اللہ | ۱۶ | ۴ | حققت | حقیقت |
| ۷ | ۱۴ | عوام لناس | عوام الناس | ۱۶ | ۱۰ | فی المہا | فی المہا |
| ۸ | ۱ | جیسا | جب | ۱۷ | ۸ | فی الحققت | فی الحقیقت |
| ۸ | ۹ | تسلیم | سلیم | ۱۸ | ۵ | صنحات | صفات |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۲۱ | ۸ | معلوم ہوتا ہے کہ | معلوم ہوا کہ | ۳۷ | ۱۴ | حا | جا |
| ۲۳ | ۱ | کے معنی | کے کئی معنی | ۳۸ | ۱۱ | واسطے کرے | واسطے کرے اور یہہ نہ |
| ۲۳ | ۸ | گروہ ہین۔ اہل | گروہ ہین اہل حدیث | | | | خیال کرے۔ |
| | | | فقہا و صوفیا و کرام | ۳۹ | ۶ | اگر | اگرچہ |
| | | | لیکن اہلحدیث کہ | ۳۹ | ۱۵ | اور معاقب | + |
| | | | اونہون نے کتاب اللہ | ۴۱ | ۱ | تر ہے یہہ ہے | تر ہے وہ یہہ ہے |
| | | | اور حدیث۔ | ۴۱ | ۲ | کہڑارہ | کہڑا ہے |
| ۲۲ | ۹ | کے ہاتہہ | کے ساتہہ | ۴۱ | ۱۱ | فبلہ | قبلہ |
| ۲۳ | ۴ | دیے ہین | دینے مین | ۴۱ | ۱۴ | طرے | طریقے |
| ۲۳ | ۱۴ | مین ہی اختلاف | مین سے جو | ۴۲ | ۵ | وسعال | وصال |
| | | | رکہتے ہین۔ | ۴۲ | ۱۲ | بے تکلف | بے تکیف |
| ۲۵ | ۱۱ | داخل فی العلم | داخل فی العالم | ۴۴ | ۹ | ہوا انتہائی | یہانتک جو بیان ہوا انتہائی |
| ۲۵ | ۱۱ | مفصل | منفصل | ۴۶ | ۵ | جبریہ | جہریہ |
| ۲۵ | ۱۲ | عن العالم | بالعالم | ۴۶ | ۱۱ | آلہ | الٰہ |
| ۲۶ | ۱۴ | پیدا ہوئے ہین | پیدا ہوتے ہین | ۴۸ | ۴ | لمہ تکن | لم تکن |
| ۳۵ | ۹ | محمد | محمدؐ | ۴۸ | ۴ | ین الع | یرالع |
| ۳۵ | ۱۲ | تو لو | تو لوا | ۴۸ | ۸ | لوٗکوا | توٗ لوٗا |
| ۳۶ | ۲ | کہ قولہ | کقولہ | ۴۹ | ۱۰ | شیدت | شیدۃ |
| ۳۶ | ۹ | عیادت | عبارت | ۵۰ | ۱ | یہ | بہ |
| ″ | ۱۳ | ″ | ″ | ۵۰ | ۷ | سور | سورہ |
| ″ | ۱۴ | ″ | ″ | ۵۰ | ۱۴ | الملائکتہ | الملائکۃ |
| ۳۷ | ۱۲ | اپنی | اپنے | ۵۱ | ۱۰ | اسمار حسنی | اسمار حسنیٰ |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۵۲ | ۶ | حی | حی | ۵۳ | ۱۱ | واغذون | واقخذوا |
| ۵۲ | ۱۳ | سا | سائل | 〃 | ۱۱ | الھتہ | الھۃ |
| ۵۲ | ۱۵ | حقیقی | حقیقی | ۵۴ | ۹ | کلمہ طیبہ | کلمہ طیبہ کا |
| 〃 | 〃 | بتقیقی | بتقیقی | ۵۶ | ۱۴ | فی الاخرۃ | فی الآخرۃ |
| ۵۳ | ۱ | اوس کے مماثل جو ذکر ہے دوا ہے | اوس کے مماثل جو ذکر ہے وہ دوا ہے | | | | |
| ۵۳ | ۵ | اوسالہ | اور الہ | | | | |
| ۵۳ | ۸ | الھتہ | الھۃ | | | | |

تمت

# صحتنامہ کتاب ختم رسول مصہ

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۲ | ۳ | + | سورۃ الفاتحہ ۱۲ | ۱۵ | ۳ | اَکثَرۃِ | اَکثَرۃ |
| | | | مرتبہ بعد سلام | ۱۵ | ۱۲ | بِاِصبَعِہٖ | بِاِصبَعِہٖ |
| ۳ | ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۲ | اِشَارَۃِ | اِشَارَۃَ التَّعظِیمِ |
| ۳ | ۱۱ | اَذِقنَا | اَذِقنَا | ۱۶ | سہ حاشیہ | یَا مُجِیبَ الدُّعَاءِ | یَا مُجِیبَ الدُّعَاءِ |
| " | " | وَهَوِّن | بِهَوِّن | ۱۷ | ۳" | کَاثَرتَقِیت | مَاثَرتَقِیت |
| ۵ | ۷ | صَهرِهنَا | سَهَرنَا | ۱۷ | ۹" | فَتَدَلَّ | فَتَضَلَّ |
| ۵ | ۹ | وَرَحِجنَا | وَرَحِجنَا | ۱۷ | ۹ | کَسَاهُ اللهُ | کَسَاهُ اللهُ |
| ۸ | ۹ | جُبّنَا | حُبّنَا | ۱۷ | ۹ | وَ اَلبَسَهُ | وَ اَلبَسَهُ |
| ۶ | ۲ | عَبدَہ | عَبدَہ | ۱۸ | ۶ | نِیسَانُ | نَیسَانُ |
| ۶ | ۷ | مُغرِقِیُ | مُغرِقِ | ۱۸ | ۸ | حَمَل وَاعتَدِل | حَمَل وَ اعتَدَل |
| ۷ | ۳ | زِهِمنَا | زَهَمنَا | ۱۸ | ۶ حاشیہ | لِدَّلِیلِ | لِدَلِیلِ |
| ۸ | ۵ | یَا مُحِیَّ الدِّین | یَا مُحِیِ الدِّین | ۱۸ | ۱۰" | مُحیِ دِینِ | مُحیِ دِینِ |
| ۱۰ | ۸ | بِحَایَۃِ | بِحَایَتِہٖ | ۱۹ | ۱" | مُنِیرِ المَلَوَیِن | مُنِیرُ المَلَوَینِ |
| ۱۰ | ۹ | بِجوَضتِہ | بِحَوضِہٖ | ۱۹ | ۲ حاشیہ | اِجعَلنَا | اِجعَلنَا |
| ۱۱ | ۱۲ | مَثَلهُم | مَثَلهُم | ۱۹ | ۷" | مُبدِءِ النَّوَادِرِ | مُبدِءُ النَّوَادِرِ |
| ۱۲ | ۱۱ | نَقلَهُ | نَقلَهُ | ۱۹ | ۸" | مُظهِرِ | مُظهِرُ |
| ۱۳ | ۳ | سَیِّدِی | سَیِّدِ | ۱۹ | ۱ | اَلبِحَارِ | اَلبِحَارُ |
| ۱۳ | ۱۳ | غُزَاتُهُم | غُزَاتِهِم | ۱۹ | ۱۱ | وَلحِقِ | وَلحَقَ |
| ۱۴ | ۹ | اَلظُّلمَاءِ | اَلظَّلمَاءِ | ۲۰ | ۵ حاشیہ | ختامًا | خِتَامًا |

| ۲۰ | ۸ حاشیہ | اِحْتَشُوْہٗ | اُحْتَشَوْہٗ | ۲۲ | ۵ | اَلْجَائِع | اَلْجَائِعَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۲۰ | ۹ | اِقْتَفَوْہٗ | اُقْتَفَوْہٗ | ۲۳ | ۲ | تَعَسَّہَا | فَبَصَّہَا |
| ۲۰ | ۳ | بِالْبَنِ | بِاللَّبَنِ | ۲۶ | ۳ | وَلَابَتْبَعْنَا | وَلَا يَتْبَعُنَا |
| ۲۰ | ۷ | فَعَلْنَا | قِبَلْنَا | ۲۶ | ۱۰ | سَبَقَ | سُبِقَ |
| ۲۰ | ۱۱ | بَکٰی | بَکٰی | ۲۹ | ۶ | وَہَابٌ | ہَادِبٌ |
| ۲۱ | ۵ | ثَمَانِیْنِ | ثَمَانِیْنَ | | | تمت | |
| ۲۱ | ۱۲ | اَلرَّامِحُ | اَلرَّامِحِ | | | | |

ہو المحبوب

## دیباچہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نحمدہ حمداً جمیلاً و نشکرہ شکراً کثیراً و نصلّی و نسلّم علیٰ رسولہ الکریم سیّدنا و نبیّنا و
مولانا محمد و علیٰ آلہ و اصحابہ صلوٰۃً متوالیاً و سلاماً متواتراً و متوافراً اما بعد
بر خاطر دریا مقاطر اہل علم و کمال و اصحاب فضل و نوال مخفی و محتجب مباد۔ کہ
حضرت قبلہ گاہی مولٰینا مولوی محمد شجاعت خانصاحب مرحوم و مغفور المتخلص بہ
جری در شعر و سخن صاحب دستگاہ عالی بودند و در علم عربی و فارسی ید طولےٰ
فرادست لا کلام میداشتند و در علم حساب نظیر و عدیل خود نداشتند
و در خط و کتابت تلنگی ہم مہارت تام حاصل بود و ورائے اینہمہ فضل و کمال

ظاہری از علم باطنی ہم مشرف و فیضیاب بودند چنانچہ از ہر غزل و ہر شعر حضرت مغفور بوی تصوف پیداست و اسرار باطنی ہویدا - باوجود عدم فرصت از کار سرکار و انجام دہی خدمت جلیلہ خود بہ تدریس شائقین ہم میپرداختند بعض از تلامذہ درس عربی و فارسی ہمیگرفتند و بعض نکات تصوف مثنوی شریف از حضرت ممدوح استفادہ میکردند بہرحال مدت العمر بہمین طریق بسر بردند و اوقات عزیز خویش ہمیشہ بصحبت علما و فضلائے شہر صرف فرمودند آنانکہ از احوال مرحوم موصوف خبر دارند و بصحبت حضرت ایشان می بودند خوب واقف اند کہ این تحریرم حرفیست از دفتر بیان فضل و کمال شان و قطرہ ایست از بحر مواج آن والاشان نہ دفتری است پر از مبالغہ مثل تذکرۂ احوال دیگران -

از آنجا کہ در فارسی قابلیت تمام حاصل بود و طبع عالی بہ سخن سنجی و نکتہ دانی مائل گاہ گاہ وقت فرصت خصوصاً در شب اشعار آبدار نیز تحریر میفرمودند و کلام موزون بر روی قلم می آوردند اگرچہ اکثر غزلیات و قصاید حضرت مرحوم دستیاب نشدند و یک بیاض پر از اشعار و ابیات از دست اطفال بہ تلف رفتند۔

لاکن ہر قدر غزلیات و قصائد و عیدی ہا وغیرہ کہ حاصل شدند و بدست
آمدند آنرا غنیمت شمردہ این کمترین یکجا کرد و بہ سعی بجید ردیف وار
ترتیب دادہ در عہد فیض مہد عادل زمان حاتم دوران سلطان ابن السلطان
**نواب آصف جاہ نظام الملک میر محبوب علیخان بہادر**
بادشاہ دکن صانہ اللہ عن الشر و الفتن بصرف زر کثیر خود بہ توجہ
خاص دستگیری نواب نامدار و آقای ذیوقار غریب پرور عالیجناب نواب
فیاض الملک بہادر دام اقبالہ - در مطبع مفید دکن طبع کنانید -
الحمد للہ بعد تلف ہم ہمگی اشعار و ابیات فارسی از قصاید و غزلیات
و مثنوی و قطعات و عیدیہا وغیرہ کہ فراہم آمدہ اند قریب دو ہزار میباشند -
علاوہ براین یک دیوان غزلیات اردو و کلیات نثر فارسی ہم علحدہ مرتب
بودہ است اگر زمانہ فرصت دہد آنرا ہم این کمترین طبع کنانیدہ ہدیہ ناظرین
مینماید - واللہ الموفق و المعین فقط

الراقم کمترین بندگان غلام محبوب خان عفاعنہ الرحمن مددگار نواب فیاض الملک بہادر مہتمم صاحب خزانہ صرفخاص

ترانۂ سنجی بلبل خامۂ عجز شمامہ برشاخسار ستایش شاہ کیوان بارگاہ بلند مرتبہ عالیجاہ سر حلقۂ شاہان والاتبار جم شوکت فریدون فر سلیمان اقتدار خدیو کیہان اعلحضرت میر محبوب علیخان بہادر نظام الملک آصف جاہ دام اقبالہٗ

گنجینۂ جود و لطف و کرم محبوب علیخان شاہ دکن
جمشید دگر در جاہ و حشم محبوب علیخان شاہ دکن

بر خاک زمینش بوسہ دہد پیوستہ سپہر اوج گرا
برتر ز ہمہ در قدر و ہمم محبوب علیخان شاہ دکن

در جملہ سلاطین نیست ہمال او را ز زمان ماضی و حال
خوش طلعت و خوشخو نیک شیم محبوب علیخان شاہ دکن

گویند یلان چون طاقت او سنجند بہ اصطرلاب نظر
رستم نتوان بیش و نہ کم محبوب علیخان شاہ دکن

از فیض کہ مجبول ست بران دارد متنعم ہمہ عامۂ
ہموارہ خلایق را بہ نعم محبوب علیخان شاہ دکن

آفاق ہمہ پر نور شدہ از نشر ضیاے لصفت او
چون شمس بعالم گشتہ علم محبوب علیخان شاہ دکن

تا وصف شجاعت کرد ترا باہر دو زبان در خصم کشی
شد کلک محب شمشیر دو دم محبوب علیخان شاہ دکن

گذرانیدہ

خاکسار سراپا انکسار نمکخوار آبائی سرکار فلک نشان
غلام محبوب خان محب مددگار دفتر خزانہ صرفخاص